یا اللہ

یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

ماہنامہ

# فیضِ عالم

بہاولپور۔پاکستان

بافیضانِ نظر:

قبلہ مفتی محمد فیض احمد اُویسی نور اللہ مرقدہ

مدیر اعلیٰ

صاحبزادہ حضرت علامہ مفتی عطاء الرسول اُویسی رضوی مدظلہ العالی

مدیر

صاحبزادہ حضرت علامہ مفتی محمد فیاض احمد اُویسی رضوی مدظلہ العالی

مقام اشاعت: دار العلوم جامعہ اُویسیہ رضویہ
(سیرانی مسجد بہاولپور پاکستان)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَحْمَۃً لِّلْعَالَمِیْن ﷺ

# ماھنامہ فیضِ عالم

## جنوری ۲۰۱۶ء/

## ربیع الاخر شریف ۱۴۳۷ھ (شمارہ نمبر ۸)

مدیرِ اعلیٰ

صاحبزادہ حضرت علامہ مفتی عطاء الرسول اُویسی رضوی مدظلہ العالی

مدیر

صاحبزادہ حضرت علامہ مفتی محمد فیاض احمد اُویسی رضوی مدظلہ العالی

**نـــــــــوٹ**: اگر اس رسالہ میں کمپوزنگ کی کوئی بھی غلطی پائیں تو برائے کرم ہمیں مندرجہ ذیل ای میل ایڈریس پر مطلع کریں تاکہ اُس غلطی کو صحیح کرلیا جائے۔ (شکریہ)

admin@faizahmedowaisi.com

# ﴿سر فہرست﴾

**عنوان** **صفحہ نمبر**





## ﴿نعت رسول کائنات صلیٰ اللہ علیہ و آلہٖ وسلم﴾

ہے کلام الٰہی کلام آپ کا
حق پہ مبنی ہے ہر اک پیام آپ کا

عرش پر نام کے ساتھ اپنے لکھا
ذات واحد نے سرکار نام آپ کا

اولیت ملی آپ کو ہر جگہ
اللہ اللہ یہ احترام آپ کا

آپ تو ہیں امام الخلاق مگر
کوئی بھی بن سکا نہ امام آپ کا

عرش اعظم بھی ہے زیر پا آپ کے
اے حبیب خدا یہ مقام آپ کا

دیدنی ہوگا محشر کے دن یا نبی
عاصیوں کے لئے انتظام آپ کا

آپ کو جس نے بھیجا ہے دل سے سلام
اس نے بھی سن لیا ہے سلام آپ کا

آپ کرتے رہے دشمنوں کو معاف
خود خدا نے لیا انتقام آپ کا

بن گئے ہیں شہنشاہ اس کے غلام
دل سے جو بن گیا ہے غلام آپ کا

آپ رحمت ہیں دونوں جہاں کے لئے
کام ہر اک کے آنا ہے کام آپ کا

اپنی فردِ عمل سے ہے خائف ریاضؔ
لاج ایسوں کی رکھنا ہے کام آپ کا

صلی اللہ علیہ وآلہٖ واصحابہٖ وسلم

## جشن عیدمیلادالنبی صلی اللہ علیہ وسلم کے موقعہ پر بہاولپور درود وسلام کی کیف فضاؤں سے گونج اُٹھا:

☆ دنیا کے دوسرے حصوں کی طرح بہاولپور میں بھی جشن عید میلا دالنبی صلی اللہ علیہ وسلم انتہائی جوش وجذبہ اور شان وشوکت سے منایا گیا۔حسبِ روایت تنظیم المساجد اہلسنت بہاولپور اور میلا د مصطفیٰ کمیٹی سیرانی مسجد بہاولپور کے زیرِاہتمام بہاولپور سٹی رصدر اور مضافات میں محافل جشن عید میلا دالنبی صلی اللہ علیہ وسلم کا انعقاد ہوا۔۱۲ ربیع الاول شریف کے مبارک دن عاشقانِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم صبح نمازِ فجر کے بعد سے اپنے روحانی پیشواء دنیا اسلام کے عظیم مصنف حضور فیضِ ملت مفسرِ اعظم پاکستان علامہ الحاج حافظ محمد فیض احمد اویسی نوراللہ مرقدہٗ کے مزار شریف جامعہ اویسیہ رضویہ بہاولپور پر حاضری دیتے رہے،قرآن

خوانی، نعت و درود و سلام اور قصیدہ بردہ شریف کا ورد جاری رہا اور بہاولپور کے عوام و خواص میں میلاد مصطفیٰ ﷺ کے متعلق شعور اجاگر کرنے پر انہیں زبردست خراج تحسین پیش کیا جاتا رہا ان کے بڑے شہزادے شیخ الفقہ والمیراث علامہ مفتی محمد صالح اویسی شہید رحمۃ اللہ علیہ کے مزار پر بھی فاتحہ خوانی کا سلسلہ جاری رہا۔

ملک کی ممتاز دینی درسگاہ جامعہ اویسیہ رضویہ سیرانی مسجد کے عقب محکم الدین سیرانی روڈ بہاولپور میں عظیم الشان جلسہ اور جشن عید میلاد النبی ﷺ کا اہتمام تھا جس میں ہزاروں عاشقان رسول نعت اور درود و سلام بحضور سرور کونین ﷺ پڑھتے ہوئے شریک سعادت رہے طے شدہ پروگرام کے مطابق بہاولپور و مضافات سے نماز فجر ادا کرتے ہی عاشقان رسول ﷺ کے قافلے کاروں، جیپوں، سائیکل، موٹر سائیکل، ٹرا یکٹر ٹرالی، پیدل، جلسہ گاہ کی طرف جھوم جھوم کر ذکر اللہ اور تکبیر و رسالت کے نعرے بلند کرتے ہوئے آنا شروع ہوئے تحصیل کونسل سٹی بہاولپور نے جلسہ گاہ کو خوبصورت جھنڈیوں اور آرائشی محرابوں سے سجایا ہوا تھا، سیرانی مسجد کے مقتدیوں کے باہمی تعاون سے چائے کی سبیل کا وسیع اہتمام تھا۔ صبح 8 بجے نقیب محفل علامہ غلام مجتبیٰ اویسی نے تلاوتِ کلام پاک سے جلسے کا آغاز کرایا۔ جامعہ اویسیہ رضویہ کے طلبا سید محمد عبدالوکیل شاہ، حافظ محمد حیات صاحب حیات کے علاوہ دیگر ثناء خوان حضرات نے بارگاہ رسالت مآب ﷺ میں نذرانہ عقیدت پیش کیا۔ سٹیج پر علمائے کرام، مشائخ عظام، معززین شہر، سماجی و سیاسی شخصیات حضرات کافی تعداد میں موجود تھے۔ میلاد النبی ﷺ کے موضوع پر مفتی محمد قربان اویسی، مولانا محمد حیسن آزاد، علامہ سید فیاض حسین شاہ، مولانا بشیر احمد اویسی، مولانا قاری ریاض احمد گولڑوی علامہ قاری عبدالروف مہروی، علامہ غلام یٰسین چشتی، مولانا بشیر احمد اویسی اور دیگر علماء نے مدلل گفتگو کی جبکہ مرکزی میلاد مصطفیٰ کمیٹی بہاولپور کے صدر علامہ ڈاکٹر عبدالرزاق شائق نے اس موقعہ پر خطاب کرتے ہوئے کہا کہ بہاولپور میں جشن میلاد شریف کو مذہبی جوش و جذبہ سے منانے کا سہرا فیضِ ملت مفسرِ اعظم پاکستان علامہ محمد فیض احمد اویسی رحمۃ اللہ علیہ کے سر ہے جنہوں نے پچاس سال تک بہاولپور میں عشقِ رسول ﷺ کی خیرات تقسیم فرمائی اور آج وہ اپنے محبوب حقیقی سید الانبیاء والمرسلین ﷺ کے قدموں میں جا پہنچے ہیں۔ ان کی مخلصانہ محنت کا نتیجہ ہے کہ بہاولپور و مضافات میں جشن میلاد پاک کے جلسہ و جلوس کی رونق دن بدن بڑھ رہی ہے۔ اس موقعہ پر میلاد مصطفیٰ کمیٹی مجلس عاملہ کے چیئرمین اور صوبائی امن کمیٹی پنجاب کے ممبر صاحبزادہ علامہ محمد ریاض احمد اویسی نے اپنے خطاب میں کہا کہ ۱۲ ربیع الاول شریف کے جلوس میں محبان رسول ﷺ قلبی ذوق و شوق سے آتے ہیں یقیناً یہ کاملِ ایمان ہونے کا ثبوت ہے انہوں نے کہا کہ ولادت مصطفیٰ ﷺ کے موقعہ پر خوشی کا اظہار کرنا ایمان کا اولین جز ہے۔ انہوں نے

مزید کہا کہ جشن عید النبی ﷺ اہل اسلام کے لیے خوشی کا بہت بڑا تہوار ہے کیونکہ اس دن ہمارے رسول ﷺ رحمۃ للعالمین بن کر دنیا میں تشریف لائے انہوں نے ملکی حالات کے پیش نظر ضلعی انتظامیہ کا بہتر انداز میں سیکورٹی پلان بنانے پر جناب ڈی پی او صاحب اور محترم ڈی سی او صاحب کا شکریہ ادا کیا اور شہر بھر کی صفائی اور جلوس کی گذرگاہوں سے تجاویزات ہٹانے پر تحصیل کونسل سٹی کے عملہ کی بھی تحسین کی۔

☆ جامعہ نظام مصطفیٰ، جامع مسجد انوار خضریٰ کے مہتمم علامہ مفتی جاوید مصطفیٰ سعیدی نے آج کے دن کی اہمیت کے بارے بتاتے ہوئے کہا جشن میلاد النبی ﷺ کا تقاضا ہے کہ ہم اسوہ رسول ﷺ پر عمل کر کے دنیا و آخرت بہتر کرلیں۔ انہوں نے مزید کہا کہ بارہ ربیع الاول شریف تاریخِ کائنات میں عظیم الشان اور یادگار دن ہے کیونکہ اس دن سرور کائنات فخر موجودات ﷺ کی تشریف آوری ہوئی۔ صدیوں سے پھیلی ہوئی ظلمت و تاریکی نورِ نبوت کے باعث ختم ہوئی۔ انہوں نے مزید کہا کہ اس موقعہ پر صرف انسان ہی نہیں بلکہ اللہ رب العزت کی تمام مخلوق خوشی کا اظہار کرتی ہے، انہوں نے کہا کہ جشن عید میلاد النبی ﷺ پر خوشی کا اظہار کرنا صحابہ کرام اور محبوبانِ خدا کی سنت ہے۔ علامہ قاری خلیل احمد مہروی، علامہ سید فیاض حسین شاہ، مولانا محبوب احمد سعیدی نے اہلیانِ بہاولپور کو جشنِ میلاد کے موقعہ پر شہر کو خوبصورت سجانے پر مبارکباد پیش کرتے ہوئے کہا کہ ہم مسلمانوں کی ساری بہاریں اپنے پیارے آقا کریم روف ورحیم ﷺ کے ذکرِ خیر سے وابستہ ہیں، انہوں نے مزید کہا کہ خوش نصیب ہیں وہ اہلِ اسلام جو ۱۲ ربیع الاول کو آمد مصطفیٰ ﷺ کے چرچے کر کے اپنے نصیب چمکاتے ہیں۔

☆ قبل ازیں میلاد مصطفیٰ کمیٹی کے ناظم اعلیٰ جگر گوشہ مفسرِ اعظم پاکستان صاحبزادہ محمد فیاض احمد اویسی نے اپنے والد گرامی عظیم مصنف مفسرِ اعظم پاکستان روحانی پیشوا ممتاز عالم دین علامہ محمد فیض احمد اویسی قدس سرہٗ کی بہاولپور میں جشن عید میلاد النبی ﷺ کو نہایت مذہبی عقیدت واحترام اور شان وشوکت سے منانے کی عملی جدوجہد کی تفصیلات بتاتے ہوئے کہا کہ ۱۹۶۰ء کی بات ہے پاکستان میں ۱۲ ربیع الاول شریف کو سرکاری چھٹی نہ ہونے کے باعث نجی طور پر ملک میں جشن میلاد شریف کے پروگرام ہوتے تھے۔ بہاولپور میں جلسہ سیرت النبی ﷺ کا اہتمام ہوتا مگر جلوس کا کوئی تصور نہ تھا۔ ۱۹۶۱ء میں حضور فیض ملت نور اللہ مرقدہٗ نے اللہ کا نام لیکر عشق رسول کریم ﷺ سے سرشار ہو کر ۱۲ ربیع الاول شریف کے جلوس جشن عید میلاد النبی ﷺ کا اعلان فرما دیا چند شرپسند عناصر نے مذہبی منافرت پھیلانے کے لیے جلوس رکوانے کی کوشش کی ضلعی انتظامیہ کو درخواستیں دیں مگر حضور فیضِ ملت رحمۃ اللہ علیہ نے ان کی تمام سازشوں کا مردانہ وار مقابلہ

کیا،اور۱۲ربیع الاول کا مبارک دن خوشیاں لیکر آن پہنچا حسب پروگرام علی الصبح چند گنتی کے افراد کا کاروانِ محبت ذکر واذ کار اور نعت و درود وسلام کا ورد کرتے ہوئے روانہ ہوا۔ جب جلوس سیرانی مسجد سے چوک عید گاہ سے گری گنج بازار کی طرف روانہ ہوا تو لوگ آوازیں کس رہے تھے، مخالفین طعن وتشنیع کے تیر چلا رہے تھے، اوباش نوجوانوں کو سکھا کر جلوس کے آگے بدکلامی کرنے کا سبق دیا گیا مگر یہ قافلہ محبتِ رسول ﷺ کے سچے جذبے سے سرشار اپنی لگن میں مگن نعرہ تکبیر ورسالت (اللہ اکبر،یارسول اللہ) کے پُر کیف نعروں سے فضا کو معطر کرتا ہوا اپنی منزل تک پہنچا۔

اس کے بعد پاکستان کے سابق گورنر جنرل خان امیر محمد خان (نواب آف کالاباغ) نے اعلانیہ جاری کیا کہ ہر سال جشن عید میلا دالنبی ﷺ سرکاری اعزاز کے ساتھ منایا جائے گا اور اسلامی جمہوریہ پاکستان میں عام تعطیل ہوگی پھر کیا تھا کہ آنے والے ربیع الاول شریف کا چاند نظر آتے ہی ضلعی انتظامیہ جلوس کے انتظام کے لیے متحرک تھی۔

**میلاد چوک صدیوں تک اہل بہاولپور کو حضور فیض ملت نور اللہ مرقدہٗ کی یاد تازہ کراتا رہیگا:** ایک طویل عرصہ تک گلزار صادق کے گراؤنڈ میں ۱۲ ربیع الاول شریف کو عظیم الشان جلسہ ہوتا رہا جس میں مختلف محکموں کے افسران آتے اور حضور فیضِ ملت قدس سرہٗ کا خصوصی خطاب ہوتا۔ انہوں نے مزید بتایا کہ میں حضرت فیض ملت رحمۃ اللہ علیہ کی تحریک پر گلزار صادق چوک کو میلا د چوک کا نام دیا گیا۔اب چوک پر پیتل کی سنہری لکھائی سے نہایت ہی خوبصورت انداز میں سنگ مرمر کے ستون پر جلی حروف میں میلاد چوک لکھا ہوا صدیوں تک اہلِ بہاولپور کو حضور فیضِ ملت نور اللہ مرقدہٗ کی یاد تازہ کراتا رہیگا۔

جلسہ کے اختتام پر درود وسلام اور قصیدہ بردہ شریف کے ورد کے ساتھ دعوت اسلامی کے رابطہ مجلس علماء و مشائخ کے نگران حضرت سید اختر حسین شاہ قادری نے دعا کی اور عظیم الشان جلوس جامع مسجد سیرانی سے حضور فیضِ ملت مفسر اعظم پاکستان محمد فیض احمد اویسی رضوی نور اللہ مرقدہٗ کے صاحبزادگان و دیگر علماء اہلسنت کی قیادت میں روانہ ہوا۔جلوس میں نظم وضبط اور امن وامان برقرار رکھنے کے لئے مدارس اہلسنت کے طلباء پر مشتمل کمیٹیاں تشکیل دی گئی تھیں ،جلوس کی ترتیب قابل دید تھی ،سب سے آگے مدارس کے طلباء سفید لباس میں ملبوس اور سروں پر سفید دستاریں سجائے ہاتھوں میں سبز پرچم لہراتے چل رہے تھے اہلسنت کی مختلف تنظیمات کے قائدین وعلمائے کرام درود وسلام پڑھتے ہوئے پیدل چل رہے تھے ذکر اللہ و درود وسلام پڑھتے ہوئے ایمان افروز ماحول پیدا کئے ہوئے تھے۔ جماعت اہلسنت ، بزم فیضان اویسیہ ،سنی تحریک، انجمن طلباء مدارس عربیہ، کے کارکنوں اور مختلف تعلیمی اداروں کے اساتذہ اور طلباء نے بھرپور شرکت کی حسبِ

روایت بگھی میں جگر گوشہ فیضِ ملت علامہ محمد فیاض احمد اویسی کے ہمراہ بہاولپور کے سینئر ترین ماہرِ قانون محترم محمود سلیم ایڈوکیٹ سوار تھے اور شہر بھر کے مختلف جلوسوں کی قیادت معروف عالمِ دین علامہ قاضی غلام ابوبکر مہروی، علامہ ڈاکٹر عبدالرزاق شائق، صوبائی وزیر ملک محمد اقبال چنڑ، علامہ پروفیسر عون محمد سعیدی پرنسپل جامعہ نظام مصطفیٰ، خلیفہ صوفی محمد افضل صابری امیر سنی کونسل و مہتمم جامعہ صابریہ منظورالمشائخ بہاولپور، علامہ مفتی جاوید مصطفیٰ سعیدی ناظم اعلیٰ مرکزی میلاد مصطفیٰ کمیٹی، میاں مقبول احمد جوئیہ چیئرمین یوسی جھانگی والہ، الحاج صاحبزادہ محمد اقبال عباسی چیف آرگنائزر میلاد مصطفیٰ کمیٹی، جماعت اہلسنت بہاولپور سٹی کے امیر قاری ریاض احمد گولڑوی، تنظیم المدارس اہلسنت کے نمائندہ علامہ مفتی محمد کاشف سعیدی، جمعیت العلماء پاکستان کے ضلعی رہنما مخدوم سجاد محمد عثمانی، ماہر قانون حافظ غلام مصطفیٰ خالد ایڈوکیٹ، قاری ذوالفقار احمد نقشبندی، علامہ قاری خلیل احمد مہروی، علامہ قاضی تاج محمد صاحب پیر طریقت رہبر شریعت ڈاکٹر محمود الحسن سیفی نقشبندی ناظم اعلیٰ سنی کونسل، حضرت حافظ جندوڈہ سعیدی، محترم صوفی غلام نبی، مہر غلام قادر سیال محترم مہر شاہین سیال کرتے ہوئے مرکزی عیدگاہ میں پہنچے تھے۔ جبکہ جامعہ اویسیہ رضویہ بہاولپور سے روانہ ہونے والے جلوس کی قیادت علماء کرام و مشائخ عظام کر رہے تھے۔ جلوس میں عوام الناس کا پیدل چلتا ہوا ایک سمندر تھا، سوزوکی ویگنوں، کاروں موٹروں اور ٹریکٹر ٹرالیوں کی لمبی لمبی قطاریں پوری سج دھج سے جلوس کے تقدس اور رونق کو دوبالا کر رہی تھیں۔ مختلف مدارس عربیہ کے طلباء اپنے اداروں کی یونیفارم اور سفید عماموں میں خوب لگ رہے تھے۔ نعتوں کے نذرانے، درودوں کے گجرے پیش کرنے والی ٹولیاں پوری فضا کو معطر کر رہی تھیں اور نعرہ تکبیر اللہ اکبر، نعرہ رسالت یارسول اللہ کی گونج سے شرکائے جلوس اپنی خوشی و مسرت کا ثبوت دے رہے تھے۔ اور بہاولپور کے کوچہ و بازار کی فضائیں درود و سلام کے پرکیف نغمات سے گونج اٹھیں یہ عظیم الشان جلوس جامعہ اویسیہ رضویہ محکم الدین سیرانی روڈ سے روانہ ہو کر جب فرید گیٹ پہنچا تو جلوس کا دوسرا سرا ابھی عیدگاہ چوک پر ہی تھا کہ جلوس کی گزرگاہوں پر مختلف تنظیموں نے خوش آمدید کی بینرز لگائے ہوئے تھے۔ زندہ دلان بہاولپور نے عاشقانِ رسول کے لئے سبیلوں اور لنگر کا خاطر خواہ اہتمام کیا ہوا تھا۔ جلوس جہاں سے گزرتا لوگ پھولوں کی پتیاں نچھاور کرتے، جگہ جگہ مٹھائیاں بانٹی گئیں۔ گری گنج بازار، چوک بازار، شاہی بازار، لائبریری چوک بی وی ایچ سرکلر روڈ تاجدار ختم نبوت (فوارہ) چوک سے ہوتا ہوا جلوس میلاد چوک پر اختتام پذیر ہوا۔ مرکزی عیدگاہ میں عظیم الشان میلاد کانفرنس ہوئی۔ شرکائے جلوس کے لیے لنگر نبوی شریف کا وسیع اہتمام تھا۔

(رپورٹ: ابو محمد عبداللہ ہاشم، محمد اعجاز اویسی، صاحبزادہ محمد کوکب اویسی، محمد شفاعت اویسی)۔

**حضورفیض ملت علیہ الرحمۃ کے مزارشریف پر محافل میلاد:** ربیع الاول شریف کا چاندخوشیوں کا پیغام لیکرطلوع ہوتے ہی حضورمفسرِ اعظم پاکستان فیضِ ملت محدث بہاولپوری نوراللہ مرقدہٗ کے مزارشریف پر روزانہ صبح ۱۱ بجے محفل میلاد شریف کا انعقادہوتا رہا، جامعہ اویسیہ رضویہ بہاولپور کے طلباء تلاوت ونعت شریف ذکرواذکاراور درودوسلام کی سعادت حاصل کرتے اورلنگرِنبوی شریف تقسیم کیاجاتا رہا۔(محمد شہزاداویسی)۔

☆حسبِ روایت بستی لقمان مسافرخانہ میں عظیم الشان جلوس جشنِ عیدمیلادالنبی ﷺ کی قیادت جگرگوشہ فیض ملت علامہ محمد عطاءالرسول اویسی،میاں غلام محی الدین کھچی،میاں سعیداحمدمہروی نے کی۔(محمد ضیاءالرسول اویسی)۔

## ﴿الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللّٰہ کہنے کا ثبوت﴾

(افاضات:حضورفیضِ ملت مفسرِاعظم پاکستان علامہ الحاج حافظ محمد فیض احمد اویسی رضوی نوراللہ مرقدہٗ)

اہلِ ایمان کا شروع سے پیارا نعرہ یارسول اللہ ہے۔اورآج بھی دنیا بھر میں اہلِ اسلام "الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللّٰہ" کے صیغے سے حضور نبی کریم رؤف والرحیم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر درودوسلام پڑھتے ہیں جوکہ شرعاً جائزومستحسن ہے جس طرح دیگر درود شریف کے صیغوں سے درودوسلام پڑھنا جائز ہے اور یہ اللہ تعالیٰ کے اس فرمان پاک سے ثابت ہے۔

ارشادباری تعالیٰ ہے:

"ان اللہ وملئکته یصلون علی النبی یا ایها الذین امنوا صلوا علیه وسلموا تسلیما".

**ترجمہ:** بےشک اللہ اوراس کے فرشتے درودبھیجتے ہیں اس غیب بتانے والے(نبی) پراےایمان والوان پردرود اور خوب سلام بھیجو۔(سورۃ الاحزاب)۔

اس آیت کریمہ میں لفظ صلوٰۃ اورسلام ہےاور"الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللّٰہ" میں بھی لفظ صلوٰۃ اورلفظ سلام دونوں ہیں۔

☆ "مشکوٰۃ شریف"میں حضرت سیدنامولاعلی شیرخدا کرم اللہ وجہہ الکریم سےروایت ہے:

"قال کنت مع النبی صلیٰ اللہ علیه وآلهٖ وسلم بمکة ،فخرجنا فی بعض نواحیها ،فما استقبله جبل ولا شجر الا وهو یقول الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللّٰہ".

یعنی کہ میں حضورصلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے ساتھ مکہ میں تھااورتو ہم مکہ کےنواح میں نکلےتوکسی پہاڑاور درخت کے پاس

سے نہیں گزرتے تھے مگروہ "السلام علیک یا رسول اللہ" کہتا۔ (مراقاۃ شرح مشکوٰۃ)

اس حدیث پاک میں الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ ہے۔اب اگر آیت مبارکہ اور حدیث شریف دونوں کی وضاحت اس طرح کی جائے کہ اللہ تعالیٰ نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود وسلام بھیجنے کا حکم ارشاد فرمایا اور حدیث پاک میں لفظ السلام موجود ہے تو لہٰذا آیت کریمہ پر عمل کرتے ہوئے الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ اس میں "صلوا" اور "وسلموا" دونوں پر عمل ہو جاتا ہے۔اور اس کے ساتھ ساتھ حدیث کے سلام کے الفاظ پر بھی عمل ہو جاتا ہے۔

اگر کوئی یہ کہے کہ یہی الفاظ کیوں ہیں؟ احادیث پاک میں کثرت سے درود وسلام کے صیغے موجود ہیں ان میں سے ہی پڑھا جانا چاہئے تو اس کے لئے جواب یہ ہے کہ وہ درود پاک جو احادیث میں وارد ہیں ان میں حصر نہیں کہ صرف وہی پڑھے جائیں اس کے علاوہ نہیں پڑھ سکتے بلکہ علمائے امت نے صراحت کی ہے کہ جتنے خوبصورت الفاظ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شان میں ہو سکیں اس کے ساتھ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود اور سلام بھیجا جائے اس کی ہمارے سامنے مثالیں موجود ہیں جن میں قصیدہ بردہ شریف، اور درود تاج شریف' درود فتحیہ، دلائل الخیرات شریف اس کے علاوہ بھی بہت سارے درود وسلام حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں نذرانہ عقیدت پیش کرنے کے لئے موجود ہیں۔اگر اس بات کو تسلیم نہیں کرتے تو پھر دلائل الخیرات اور قصیدہ بردہ شریف کا کیا جواب دیں گے؟

خاص یہ الفاظ الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ بزرگوں کی وضع ہے اور اس میں کوئی شرعی قباحت نہیں ہے جیسا کہ مذکورہ ہوا۔

ہاں بعض لوگوں کو یارسول اللہ کے الفاظ ہضم نہیں ہوتے اور کہتے ہیں کہ اس طرح کہنا شرک ہے جیسا کہ منکرین کی تقریروں وتحریروں میں موجود ہے تو فقیر کا ان سے ایک سوال ہے کہ جو شرک ہوتا ہے وہ ہر زمانہ اور ہر وقت اور ہر لحاظ سے شرک ہوتا ہے تو پھر یہ لوگ صحابہ کرام اور بزرگان دین کے بارے میں کیا حکم لگائیں گے جنہوں نے یارسول اللہ کے الفاظ سے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو مخاطب کیا اور خود اللہ تعالیٰ کے بارے میں ان لوگوں کا کیا خیال ہے کہ جب اللہ تعالیٰ قرآن کریم میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کبھی "یا ایھا الرسول، یایھا المزمل" کے خطاب سے مخاطب فرماتا ہے اور کبھی "یایھا المدثر" کے لقب سے اور کبھی "یاایھا النبی" کے مبارک الفاظ سے تو کیا نعوذ باللہ، اللہ تعالیٰ خود شرک کی تعلیم دیتا ہے؟ نہیں ہرگز نہیں بلکہ ان لوگوں کے دلوں اور عقلوں پر اللہ تعالیٰ نے مہر لگا دی ہے ان کو

حقیقت بات بھی الٹی سمجھ آتی ہے۔ حقیقت بات یہ ہے کہ ندائے یارسول اللہ کا ثبوت قرآن وحدیث میں موجود ہے۔اللہ تعالیٰ نے ارشادفرمایا: ''لا تجعلوا دعاء الرسول بینکم کدعاء بعضکم بعضا ''. **ترجمہ:** رسول کے پکارنے کوآپس میں ایسانہ ٹھہرالوجیساتم میں ایک دوسرے کوپکارتا ہے۔(النور ٦٣)۔

اس آیت کے تحت "تفسیر روح المعانی" میں اور "تفسیر ابن کثیر" میں مذکور ہے: ''والفظ له قال الضحاک عن ابن عباس ،کانو یقولون یامحمد یاابالقاسم فنهاهم الله عزوجل عن ذلک اعظاما لنبیه قال فقولو ایانبی الله ،یارسول الله هکذا قال مجاهد وسعید بن جبیر ،وقال قتادة'' یعنی حضرت ضحاک علیہ الرحمہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت فرماتے ہیں کہ لوگ کہتے تھے یا محمد،یاابا القاسم ،تو اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عزت اورتوقیر کے لئے اس سے منع فرمادیااور فرمایا کہو یا نبی اللہ،یارسول اللہ،اور مجاہد اور سعید بن جبیر اور حضرت قتادہ رضی اللہ عنہم نے اسی طرح روایت کیا۔

(تفسیر ابن کثیر ج ٦،ص ٨١،مطبوعه دار الکتب العلمیه بیروت)

اسی سے ملتا جلتا مضمون "تفسیر درمنثور ج٨،ص ٢٣٠" پر بھی موجود ہےاور "تفسیر کبیر" میں علامہ فخر الدین رازی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں:

'' لا تنادو ه کما ینادی بعضکم بعضا یامحمد ولکن قولوا یا رسول الله ،یانبی الله''.

یعنی ان (حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کوندااس طرح نہ دیں جس طرح تم ایک دوسرے کونام لے کرپکارتے ہو(یعنی یا محمد کہہ کرنہ پکارو)لیکن یارسول اللہ،یانبی اللہ کہہ کرپکارو۔

(تفسیر کبیر ج٨،ص ٤٢٥مطبوعه دار الا حیاء،بیروت)

**صحابہ کرام نے پکارایارسول اللہ:** حدیث پاک میں ہے کہ جب سرکاردوعالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مدینہ طیبہ ہجرت فرمائی تو صحابہ کرام علیہم الرضوان نے یارسول اللہ کے نعرے کے ساتھ آپ کا استقبال کیا۔

'' فصعد الرجال والنساء فوق البیو ت وتفرق الغلمان والخد ام فی الطرق ینادون یامحمد ،یارسول الله،یامحمد ،یارسول الله''.

یعنی پس مرداورعورتیں مکان کی چھتوں پر چڑھ کراور بچے اورخدام بازاروں کے راستوں میں پھیل کر یا محمد،یارسول اللہ ،یامحمد،یارسول اللہ،کانعرہ لگاتے تھے۔

(صحیح مسلم شریف: ج ۱،ص ۴۱۹،مطبوعہ قدیمی کتب خانہ، کراچی)

☆سیدی اعلیٰ حضرت امام اہلسنت امام احمد رضا خان علیہ رحمۃ الرحمٰن فرماتے ہیں "الصلوٰۃ والسلام علیك یا رسول اللّٰہ" کہنا باجماع مسلمین جائز ومستحب ہے جس کی ایک دلیل ظاہروباہر التحیات میں "السلام علیک ایھا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ" ہےاوراس کے سواء صحاح کی حدیث میں :"یامحمد انی اتوجہ بک الی ربی فی حاجتی ھذہ" یعنی اے محمد میں اپنی حاجت (ضرورت) میں آپ کو اپنے پروردگار کی طرف متوجہ کرتا ہوں اور آپ کو وسیلہ بناتا ہوں۔

بعد وفاتِ اقدس حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے آپ کو پکارنا آپ سے مدد لینا ثابت ہے مگر ایسے جاہل کو احادیث سے کیا خبر جب اسے التحیات ہی یاد نہیں جو مسلمان کا ہر بچہ جانتا ہے۔(فتاوی رضویہ)۔

☆علامہ طحطاوی "حاشیہ طحطاوی علی مراقی الفلاح ،فصل فی زیارۃ النبی" میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی زیارت کے آداب بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں :حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلمکے مواجہہ شریف سے چار ہاتھ دور کھڑے ہوکر قبلہ کی طرف پیٹھ کر کے سر جھکائے ہوئے کہ "السلام علیک یاسیدی یا رسول اللہ ،السلام علیک یا حبیب اللہ ،السلام علیک یا نبی الرحمۃ".

(حاشیہ طحطاوی علی مراقی الفلاح ،ص ۷۴۷،مطبوعہ قدیمی کتب خانہ)

علامہ ابن عابدین المعروف شامی علیہ رحمۃ الباری تحریر فرماتے ہیں:" یستحب ان یقال عند سماع الاولی من الشھادۃ : صلی اللہ علیک یا رسول اللہ ،عند الثانیۃ منھا :قرت عینی بک یارسول اللہ".

یعنی مستحب یہ ہے کہ اذان میں مؤذن سے پہلی مرتبہ شہادت (اشھد ان محمد رسول اللہ) سنے تو کہے :صلی اللہ علیک یارسول اللہ۔اور جب مؤذن سے دوسری مرتبہ (اشھد ان محمد رسول اللہ) سنے تو کہے: قرّت عینی بک یا رسول اللہ (یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم آپ میری آنکھوں کی ٹھنڈک ہیں)۔(ردلمحتار)۔

**ان کی تو مانو!:** مخالفین الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ پڑھنے والے اور لکھنے والے پر کفر وشرک کا فتویٰ لگاتے ہیں کہ اس طرح سے حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو خطاب کرنا شرک سے خالی نہیں۔

آیئے!اس کے متعلق دیوبندیوں کے حکیم الامت مولوی اشرف علی تھانوی کا نظریہ وعقیدہ دیکھتے ہیں کہ وہ اس کا قائل تھا کہ نہیں؟

**لکھا**: الصلوٰۃ و السلام علیک یا رسول اللّٰہ بصیغہ خطاب میں بعض لوگ کلام کرتے ہیں۔ یہ اتصال معنوی پر مبنی ہے، "لہ الخلق والامن عالم امر مقید بجھت وطرف وقرب وبعد" وغیرہ نہیں ہے، پس اس کے جواز میں شک نہیں ہے۔(امداد المشتاق، صفحہ ۵۹، شمائم امدادیہ، صفحہ ۵۲)۔

تبلیغی جماعت کا امیر مولوی زکریا نے اپنی مشہور کتاب "تبلیغی نصاب" (موجودہ نام "فضائل اعمال") میں اسی الصلوٰۃ والسلام علیك یا رسول اللّٰہ کے متعلق لکھتا ہے کہ اس لیے بندہ کے خیال میں اگر ہر جگہ درود وسلام دونوں کو جمع کیا جائے تو زیادہ بہتر ہے۔ یعنی بجائے الصلوٰۃ والسلام علیك یا رسول اللّٰہ یانبی اللّٰہ وغیرہ کے الصلوٰۃ والسلام علیک یارسول اللّٰہ الصلوٰۃ و السلام علیک یا نبی اللّٰہ" اسی طرح اخیر تک السلام کے ساتھ الصلوٰۃ کا لفظ بھی بڑھا دے تو زیادہ اچھا ہے۔(تبلیغی نصاب، باب فضائل درود، صفحہ ۷۰۲، ۷۰۳)۔

مخالفین کے اکابر پیشوا مولوی حسین احمد مدنی نے لکھا ہے:

چنانچہ وہابیہ عرب کی زبان سے بارہا سنایا گیا ہے کہ وہ الصلوٰۃ و السلام علیک یا رسول اللّٰہ کو سخت منع کرتے ہیں اور اہلِ حرمین پر سخت نفریں اس نداء اور خطاب پر کرتے ہیں اور ان کا استہزاء اڑاتے ہیں اور کلمات ناشائستہ استعمال کرتے ہیں۔ حالانکہ ہمارے مقدس بزرگانِ دین اس صورت اور جملہ درودشریف کو اگرچہ بصیغہ خطاب وندا کیوں نہ ہوں مستحب و مستحسن جانتے ہیں اور اپنے متعلقین کو اس کا امر کرتے ہیں۔

(الشهاب الثاقب، صفحه ٢٤٤، مطبوعه مكتبه مدنيه، لاهور)

اسی طرح دیوبندیوں کے پیرومرشد حاجی امداداللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ جن کے متعلق مولوی اشرف علی تھانوی نے لکھا کہ:

حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی شان تحقیق عجیب ہی تھی، اپنے زمانہ کے امام مجتہد مجدد اور محقق تھے۔

(ملفوظات حکیم الامت، صفحہ ۱۸، جلد نمبر ۸)

یہی حاجی امداداللہ مہاجر مکی نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت کا طریقہ لکھتے ہیں کہ: آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صورت کا سفید شفاف کپڑے اور سبز پگڑی اور منور چہرے کے ساتھ تصور کرے اور الصلوٰۃ و السلام علیک یارسول اللّٰہ کی داہنے اور الصلوٰۃ و السلام علیک یانبی اللّٰہ کی بائیں اور الصلوٰۃ و السلام علیک یاحبیب اللّٰہ کی ضرب دل پر لگائے۔

(ضیاء القلوب، صفحہ ۶۱، مطبوعہ دار الاشاعت، کراچی)

تو ثابت ہوا کہ الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ کہنا جائز مستحب ومستحسن ہے۔ اگر اس طرح کہنا شرک ہوتا تو از راہِ انصاف سارے اکابرین دیوبند بھی مشرک ہوئے۔

مگر یاللعجب! تھانوی صاحب الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ کہیں پھر بھی حکیم الامت ہی رہیں، مولانا زکریا صاحب اسے زیادہ بہترین کہیں پھر بھی تبلیغی جماعت کے بدستور امیر وپیشوا ہیں، مولانا حسین احمد مدنی سے اپنے مقدس اکابر کا عقیدہ کہیں، پھر بھی شیخ الاسلام ہی رہیں، حاجی امداد اللہ مہاجر مکی الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ کو جائز کہہ کر زیارتِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے لیے اس کی تعلیم دیں پھر بھی وہ پیرومرشد اور ولی اللہ رہیں۔

لیکن اگر کوئی حبیبِ خدا، سید انبیاء صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا کوئی شیدائی اور فدائی کہے الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ تو اسے کائنات کا بدترین کافر ومشرک بنادیا جائے؟

خرد کا نام جنوں رکھ دے اور جنوں کا خرد
جو چاہے آپ کا حسن کرشمہ ساز کرے

اس مذکورہ بحث سے یہ بات واضح ہوگئی کہ الصلاۃ والسلام علیک یا رسول اللہ کہنا جائز اور قرآن وحدیث سے ثابت ہے۔

سر بھلا کیا کوئی جانے کہ ہے کیسا تیرا
اولیاء ملتے ہیں آنکھیں وہ ہے تلوا تیرا

یہ شعر اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان علیہ الرحمہ والرضوان نے سرکار سیدنا غوث الثقلین حضور الشیخ عبد القادر جیلانی قدس سرہٗ النورانی کی شان میں لکھا ہے۔ اس شعر کا لفظی ترجمہ اور تشریح ملاحظہ فرمائیں۔

**حل لغات:** بھلا، کلمہ تعجب بمعنی کیا خوب ہاں کوئی کیا جانے کوئی نہیں سمجھ سکتا۔ کیسا، یعنی کن وصفوں کا۔ اولیاء، ولی کی جمع ہے، اللہ تعالیٰ کے نیک بندے جن کو ولایت جیسا بلند درجہ ملا ہو۔ ملتے ہیں (اردو) مس کرتے ہیں، رگڑتے ہیں۔ تلوا، یعنی پنجہ اور ایڑی کے درمیان والی جگہ۔

**سر بھلا کیا کوئی جانے کہ ہے کیسا تیرا۔ اولیاء ملتے ہیں آنکھیں وہ ہے تلوا تیرا:** زیرنظر مضمون قارئینِ کرام کے ذوقِ مطالعہ کے لئے امام اہلسنت، مجدد دین وملت، پروانہ

شمع رسالت، سیدی الشاہ احمد رضا خان علیہ الرحمۃ والرضوان کے نعتیہ کلام ''حدائق بخشش'' میں سے منقبت غوث الاعظم کے ایک شعر کی شرح جسے حضور فیضِ ملت مفسرِ اعظم پاکستان علامہ الحاج حافظ محمد فیض احمد اویسی رضوی نوراللہ مرقدہ' نے ''الحقائق فی الحدائق عرف شرح حدائق بخشش'' (جدید تخریج شدہ) جلد اول میں لکھا ہے سے لیا گیا ۔ یاد رہے'' حدائق بخشش شریف'' کی شرح حضور فیضِ ملت علیہ الرحمہ نے ۲۵ جلدوں میں لکھی ہے جن میں سے ۱۴ جلدیں شائع ہوکر منظر عام پر آگئی ہیں بقیہ عاشقانِ رضا کو دعوتِ طباعت دے رہی ہیں ۔ (ادارہ فیض عالم)۔

**شرح:** اے امام الاولیاء والا قطاب آپ کے مبارک سر کو کوئی بھی نہیں سمجھ سکتا کہ آخر اس میں کون کون سے اوصافِ حمیدہ اللہ تعالیٰ نے امانت رکھے ہیں اور کتنا بلند و بالا اور عزت کمال والا ہے کیونکہ آپ کے پیروں کی تو یہ حقیقت ہے کہ اللہ تعالیٰ کے جملہ ولی لوگ آپ کے پیروں کے تلووں سے حصولِ سعادت کی خاطر اپنی آنکھیں مس کرتے رہتے ہیں۔

## رقاب اولیاء تحت قدم غوث الوریٰ:

اس شعر میں:

قَدَمِیْ ھٰذِہٖ عَلٰی رَقْبَۃِ کُلِّ وَلِیِّ اللّٰہِ

(بهجة الاسرار ومعدن الانوار، ذکر تعظيم الاولياء له الخ، صفحه ۱۸، مصطفى البابى مصر)

یعنی میرا یہ قدم ہر ولی اللہ کی گردن پر ہے۔

کی طرف اشارہ ہے جب آپ کی ولایت و محبوبیت کا شہرہ ہوا تو بحکم حق تعالیٰ آپ نے برسرِ منبر فرمایا۔

قَدَمِیْ ھٰذِہٖ عَلٰی رَقْبَۃِ کُلِّ وَلِیِّ اللّٰہِ

اس وقت آپ کی مجلس میں پچاس اولیائے کاملین موجود تھے جس کی تفصیل آتی ہے۔ جب آپ نے مذکورہ بالا کلمہ فرمایا تو تمام اولیاء نے فوراً گردن جھکا دی اور جہاں جہاں جس جس شہر میں اولیاء اللہ تھے سب نے اپنی اپنی گردن جھکائی اور کہا ''امنا و صدقنا یا ابن رسول اللّٰہ'' کہنے لگے۔

اے نورِ دیدۂ مصطفی برتوشودجانم فدا دارم تمنا ھرزمان مشتاق دیدارِ توام
تودارم ھر سحر اے بادشاہ نامور نامت کنم ورد زبان مشتاق دیدار توام

یعنی اے نورِ دیدہ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم آپ پر میری جان فدا ہر لحظہ تمنا رکھتا ہوں اور ہر آن تیرے دیدار کا مشتاق ہوں۔ اے بادشاہ نامور ہر سحر کو تمہیں یاد کرتا ہوں میں ہر دم تیرے نام کی مالا جپتا ہوں میں تیرے دیدار کا مشتاق ہوں۔

**سوال:** لفظ ولی اللہ تو صحابی پر بھی بولا جاتا ہے چنانچہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا "اَللّٰہُ وَلِیُّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا" او دیگر آیتِ قرآنیہ تو قول مذکور چاہیے کہ آپ کا قدم اصحابِ کرام کی گردنوں پر بھی ہو حالانکہ یہ مسلم امر ہے کہ کوئی ولی خواہ کیسا ہی کامل ہو صحابہ کے مرتبہ کو نہیں پہنچ سکتا۔

**جواب:** متاخرین کے عرف ومحاورہ میں ولی اللہ ماسوی صحابی پر بولا جاتا ہے اور شرعی مسائل کا دار ومدار عرف پر ہوتا ہے۔

**شبِ معراج روحِ غوثِ اعظم کی حاضری:** شبِ معراج روحِ غوثِ اعظم رضی اللہ عنہ کا ایک حوالہ ملاحظہ ہو۔

**غوثِ اعظم کے کاندھے پر:** حضرت سہروردی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ جب آپ پیدا ہوئے تو دونوں کندھوں کے درمیان مہرِ نبوت کی طرح نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے قدم مبارک کا نشان تھا جو شبِ معراج اُٹھایا۔

(تذکرہ اولیاء ہند صفحہ ۱۳ و سلطان الاذکار فی مناقب غوث الابرار صفحہ ۵۵)

## خود غوثِ اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

"لماعرج بجدی صلی اللہ علیہ وسلم لیلة المرصاد وبلغ سدرة المنتهی بقی جبریل الامین علیه السلام متحلفا و قال یامحمد لودلوت انملة لاحترقت فأرسل الله تعالیٰ روحی الیه فی ذلک المقام لا ستفادتی من سید الانام علیه وعلیٰ آلهٖ الصلوٰة والسلام فتشرفت به واستحصلت علی النعمة العظمی والورثة والخلافة الکبریٰ وحضرت واوجدت بمنزلة البراق حتی رکب علی جدی رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم وعنانی بیدهٖ حتی وصل فکان قاب قوسین او ادنی وقال لی ، یاولدی وحدقة عینی قدمی هذهٖ علیٰ رقبتک وقدماک علیٰ رقاب کل اولیاء الله تعالیٰ انتهی".

(تفریح الخاطر، المنقبة الاولی فی وضع قدم المصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم علی رقبته رضی الله تعالیٰ عنه، صفحہ ۸)

یعنی جب میرے جدِ امجد حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کو معراج ہوئی اور سدرۃ المنتہٰی پر پہنچے تو جبرئیل امین علیہ السلام پیچھے رہ گئے اور عرض کی اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم اگر میں ذرا بھی آگے بڑھوں تو جل جاؤں گا تو اللہ تعالیٰ نے اس جگہ میری روح کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے فائدہ حاصل کرنے کے لئے بھیجا تو میں نے زیارت کی اور نعمۃ عظمیٰ اور وراثت وخلافت کبریٰ سے بہرہ اندوز ہوا۔ میں حاضر ہوا تو مجھے براق کی جگہ کھڑا کیا گیا اور میرے نانا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میری لگام اپنے ہاتھ میں پکڑ کر سوار ہوئے حتی کہ

مقام قاب قوسین او ادنیٰ پر جا پہنچے اور مجھے ارشاد فرمایا:

میرے یہ قدم تیری گردن پر ہیں اور تیرے قدم تمام اولیاء اللہ کی گردن پر۔

(الحقائق فی الحدئق شرح حدائق بخشش جلداول تخریج شلہ ،ص ۱٤۳تا۱٤٦)

**مولدالنبی صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کی سعادت:** فقیر محمد فیاض احمد اویسی رمضان المبارک ۱۴۲۳ھ نومبر ۲۰۰۲ء میں اپنے قبلہ وکعبہ والدِ گرامی حضور فیضِ ملت مفسرِ اعظم پاکستان علامہ محمد فیض احمد اویسی مدظلہٗ کے ہمراہ حرمین طیبین شریفین کی حاضری سے نوازا گیا۔ایک شب فقیر اور علامہ محمد ارشد خامر قادری (مدرس جامعہ اویسیہ رضویہ بہاولپور) کعبہ معظّمہ کے سامنے بیٹھے تھے پروگرام بنا کہ آج مولد نبیﷺ کی زیارت کی جائے جماعت تراویح کے بعد باب الصفاء سے باہر آئے اور مولد نبیﷺ (جو کہ اب مکتبہ مکہ مکرمہ کے نام مشہور ہے) کے مین دوازہ پر آن پہنچے عندالباب ایک مطوع کھڑا تھا ہم نے اندر جانے کی بات کی تو حسبِ عادت اس نے شرک وبدعہ کی تقریر شروع کر دی فقیر نے اسے بتایا کہ ہم چند کتب دیکھنے آئے ہیں اس نے کتابوں کے نام دریافت کئے ہم نے نام بتائے تب اس نے ہمیں اندر جانے دیا کاؤنٹر پر موجود عربی نوجوان نے پوچھا کہ کونسی کتب دیکھنا مطلوب ہیں فقیر نے "تنبیہ المغترین" کے علاوہ سیرت کی چند کتب بتائیں اس نے سیرت کی الماری کی طرف رہنمائی کی ہم اپنے ذوق کی تکمیل کے لیے کبھی اِدھر تو کبھی اُدھر جاتے مولد نبیﷺ کے تمام کمرہ جات میں ہم نے حاضری دی ہم پر کیا کیفیت تھی واللہ الفاظ میں بیان کرنے کی مجال کہاں ولادت باسعادت کے ان مبارک لمحات یاد کر کے ہم نے جو لطف اٹھایا ؛ وہ لفظوں میں کیسے بتادوں کسی کو

واپسی پر مولد نبیﷺ کے بارے میں معلومات حاصل کیں تو حضرت شاہ زید ابوالحسن فاروقی کا ایک مضمون ملا جو نذرِ قارئین ہے۔

نبی کریم رؤف ورحیمﷺ کا وہ پہلا مبارک ومسعود گھر جہاں آپ کی ولادت باسعادت ہوئی اور جو آپ کو اپنے والدگرامی سے میراث میں ملا تھا وہ مکہ مکرمہ میں کوہ صفاء کی جانب شمالاً تقریباً دوڈھائی گز کے فاصلہ پر واقع ہے اور مولد نبی (یعنی نبیﷺ کی ولادت باسعادت کی جگہ) کے نام مشہور رہے۔حضور کریمﷺ جب مکہ مکرمہ میں رہے یہ مکان آپ کے تصرف میں رہا لیکن جب آپ نے مکہ مکرمہ سے مدینہ منورہ کو ہجرت فرمائی تو حضرت علی کرم اللہ وجہ الکریم کے بڑے بھائی عقیل نے اس پر قبضہ کر لیا عقیل ہی کی اولاد نے اس مبارک مکان کو محمد بن یوسف ثقفی کے ہاتھ فروخت کر دیا اور اس نے اپنے قصر میں جو کہ "قصر بیضاء" کے نام سے مشہور تھا اس مبارک مکان کو شامل کر دیا۔

**مسجد میلاد:** تقریباً ۱۶۰ھ میں خلیفہ مہدی عباسی کی اہلیہ اور ہارون الرشید کی والدہ خیزراں نے خلیفہ مہدی کی حیات میں اس قصر کو خرید کر "مولد نبی" کو قصر سے الگ کر دیا اور اس مبارک مقام پر ایک مسجد تعمیر کرا دی جس میں نماز با جماعت ادا کی جاتی تھی اور پھر بعد میں ربیع الاول شریف کے مہینہ میں یہاں محفل میلاد شریف بھی منعقد ہوتی تھی اور جس جگہ آپ کی ولادت باسعادت ہوئی تھی اس کی خاص طور پر زیارت کی جاتی تھی۔ حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی علیہ الرحمہ نے بھی "کتاب فیوض الحرمین" میں اس محفل میلاد میں شرکت اور مشاہدۂ انوار کا تذکرہ فرمایا ہے۔

**مولد فاطمہ:** رسول اکرم ﷺ کا مکہ مکرمہ میں دوسرا گھر حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کا مسکن تھا جو سرکار دو عالم ﷺ کی پہلی بیوی تھیں اور جن سے آپ نے اعلانِ نبوت سے پندرہ سال قبل اور ہجرت سے اٹھائیس سال پہلے نکاح فرمایا تھا نکاح کے بعد سے مدینہ منورہ کو ہجرت کرتے وقت تک اسی مکان میں آپ کا قیام رہا اور حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے بطن سے رسول اللہ ﷺ کی جملہ اولاد کی ولادت اسی مکان مبارک میں ہوئی چونکہ آپ کی اولاد میں سب سے زیادہ مشہور حضرت سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا ہیں اسی لئے یہ مکان مولد فاطمہ کے نام سے موسوم ہوا یعنی حضرت سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کی جائے پیدائش۔ مولد فاطمہ پر بھی عقیل نے آپ کے ہجرت کرنے کے بعد قبضہ کر لیا تھا لیکن حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے اپنے دورِ خلافت میں یعنی ۶۰ھ سے پہلے عقیل سے یہ مکان خرید کرا یک عمدہ مسجد تعمیر کرائی جس میں نماز با جماعت ادا کی جاتی تھی ان دونوں مبارک عمارتوں اور مسجدوں کی مرمت اور تعمیر خلفاء اور ملوکِ مصر اور سلاطین آلِ عثمان برابر کرتے رہے۔ ۱۳۴۳ھ میں حجاز مقدس پر نجدی سعودی تصرف کے بعد آثارِ مبارکہ اور مزارات مقدسہ کی عمارتوں اور مساجد کو مسمار کر دیا گیا اور اس ہنگامہ شکست و ریخت میں یہ دونوں مبارک عمارتیں بھی منہدم کر دی گئیں اور تقریباً ۲۵ سال کسمپرسی کی حالت میں رہیں۔

**عباس قطان:** بالآخر مکہ مکرمہ کے رئیس بلدیہ عباس قطان کو اللہ تعالیٰ نے یہ توفیق عطاء فرمائی کہ انہوں نے ملک عبد العزیز سے اجازت حاصل کر کے "مولد نبی" کو ایک دار المطالعہ کی شکل دے دی اور مولد فاطمہ کو قرآن کی تعلیم کا مدرسہ بنا دیا جہاں اب بچے قرآن پاک پڑھتے ہیں اور اسے تائید غیبی ہی کہا جا سکتا ہے کہ "مولد النبی" کی عمارت ابھی پوری ہی ہوئی تھی کہ ایک بڑا کتب خانہ (برائے فروخت تھا) جس میں قلمی اور مطبوعہ کتابیں تقریباً چار پانچ ہزار تھیں عباس قطان نے وہ سارا علمی ذخیرہ خرید کر مولد نبی کی عمارت میں منتقل کرانا شروع کر دیا ابھی یہ کام ہو ہی رہا تھا کہ ان کی روح اس کارِ خیر کا اجر لینے بارگاہِ اقدس کو پرواز کر گئی۔ جناب عباس قطان نے یہ دونوں مبارک عمارتیں بھی اپنے صرف خاص سے تعمیر کرائی

